## 361- وَالْمُغِيرَةُ بْنُ سَلْمَانَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ

## حضرت مغیرہ بن سلمان کی حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کردہ حدیث

**1978** - حَدَّثَنَا يُونُسُ، حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ: حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، عَنِ ابْنِ سِيرِينَ، عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ سَلْمَانَ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: عَشْرَ رَكَعَاتٍ حَفِظْتُهُنَّ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ الظُّهْرِ، وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْمَغْرِبِ، وَرَكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْعِشَاءِ، وَرَكْعَتَيْنِ قَبْلَ الصُّبْحِ

حضرت مغیرہ بن سلیمان سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے دس رکعتیں یاد کی ہیں' دو رکعتیں ظہر سے پہلے' دو ظہر کے بعد' دو رکعتیں مغرب کے بعد' دو رکعتیں عشاء کے بعد اور دو فجر سے پہلے۔

## 362- وَسِمَاكٌ الْحَنَفِيُّ عَنِ ابْنِ عُمَرَ

## حضرت سماک حنفی کی حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کردہ حدیث

**1979** - حَدَّثَنَا يُونُسُ، حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ: حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ سِمَاكٍ الْحَنَفِيِّ، قَالَ: سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ يَقُولُ: صَلَّى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْكَعْبَةِ وَسَيَأْتِي مَنْ يَنْهَاكَ عَنْ ذَلِكَ، فَلَا تُطِعْهُ، يَعْنِي ابْنَ عَبَّاسٍ

حضرت سماک حنفی فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو فرماتے سنا: رسول اللہ ﷺ نے کعبہ میں نماز پڑھی اور عنقریب میرے بعد تجھے اس سے وہ روکیں گے' پس تو اس کی نہ ماننا' یعنی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما۔

---

1978- أخرجه ابن سعد جلد3صفحه257' وابن عساكر في تاريخه جلد12صفحه606 مخطوط .

1979- أخرجه ابن عساكر في تاريخه جلد12صفحه601 مخطوط . أخرجه ابن أبي شيبة جلد8صفحه370 .